| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | انجینیر نگ ڈرائینگ گائیڈ |
| نام مصنف وناشر | : | محمد سمیع اللہ بختیاری |
| سنہ اشاعت | : | جنوری 2002ء |
| تعداد | : | 1000/عدد |
| قیمت | : | 200 روپے (سکہ ہند) |

بیرون ممالک کے لئے

20/امریکی ڈالر یا 40/سعودی ریال (بشمول رجسٹرڈ پوسٹ)

﴿کتاب ملنے اور مراسلت کا پتہ﴾

محمد سمیع اللہ بختیاری

بی ایس سی۔ بی ای (سیول)، لکچرار ان کنسٹرکشن ٹکنالوجی

پوسٹ باکس نمبر (241) جی پی او حیدرآباد۔ 001 500 (اے.پی.) انڈیا

# انتساب

یہ کتاب ان نوجوانوں کے نام ہے جو معاشی اور نامساعد حالات کی وجہ تعلیم حاصل کر نہ سکے اور جو اسطرح کے حالات کا مقابلہ کر رہے ہیں اور علم حاصل کرنے کیلیئے جدوجہد کر رہے ہیں۔ یہ کتاب ان طالب علموں کے نام بھی کر رہا ہوں جو کئی طرح کی پریشان کن حالات کا مقابلہ کرتے ہوئے تعلیم یافتہ ہو پائے اور آج بر سر روزگار ہیں۔

کشمکش عظمت کردار عطا کرتی ہے
زندگی عاقبت انجام نہیں ہے اے دوست!

(شاعر مشرق علامہ اقبالؔ)

# کچھ کتاب کے بارے میں..............!

اسطرح کی کتاب لکھنے کا خیال میرے تدریس کے کام کے دوران پیدا ہوا تھا۔ میرے پاس انجینیرنگ ڈرائنگ سیکھنے کیلئے تمام طالب علم انگریزی میڈیم سے آتے ہیں۔ جب انگریزی میں پڑھایا جاتا تو یہ بہتر طور سے سمجھ نہیں پاتے تھے۔ اور جب اردو میں سبق کا خلاصہ بتایا جاتا تھا تو کم وقت میں سمجھ جاتے اور بہتر طور سے ڈرائنگ کرتے۔ اسکی وجہ ان کی مادری زبان اردو ہے۔ تعلیمی میدان کے بڑے بڑے اسکالروں کا بھی یہ تجزیہ ہے کہ طالب علموں کو ان کی مادری زبان میں پڑھایا جانا چاہیے۔

راقم بھی انٹرمیڈیٹ تک اردو میڈیم سے زیر تعلیم تھا۔ پھر انگریزی میڈیم سے بی 'ایس' سی 'اور بذریعہ انٹرینس امتحان انجینیرنگ میں داخلہ لیا تھا۔ اس کے علاوہ میرے والد مرحوم اردو کے شاعر و ادیب رہ چکے ہیں اس لئے بھی میرے خون میں اردو بسی ہوئی ہے اور دل کسی شاعر کے دل کی طرح تڑپتا رہتا ہے۔

اس کتاب میں اردو کے ساتھ ساتھ انگریزی کا کالم بھی شائع کیا جارہا ہے تا کہ طالب علموں کو آگے تعلیم انگریزی میڈیم سے جاری رکھنے میں سہولت ہو۔

اور ایک بات یہ ہے کہ جدید سائینس و ٹیکنالوجی اور کئی طرح کے علوم کا ذخیرہ آج کے دور میں انگریزی زبان میں زیادہ پایا جاتا ہے میری ذاتی رائے یہ ہے کہ اصطلاحات انگریزی میں ہی ہونے چاہئیں ان کو سمجھنے کیلئے بھی راقم نے انگریزی کا کالم شائع کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ شائید یہ میری پہلی کتاب ہے جو اردو اور انگریزی میں شائع ہو رہی ہے آپ تمام حضرات سے تعاون کا طالب رہونگا تا کہ مستقبل میں اسطرح کے تخلیقی کام انجام دے سکوں۔ شکریہ!

فقط

محمد سمیع اللہ بختیاری

بی 'ایس' سی۔ بی ای (سیول)

## CONTENTS

## فہرست


(1) Drawing Instruments and Materials-------- 1 to 4 ---------------- ڈرائینگ کرنے کیلیے آلات اور اشیاء

(2) Lines and Lettering ---------------------- 5 to 14 ---------------- حروف اور لکیریں

(3) Sings and Symbols---------------------- 15 to 15 ---------------- علامات و نشانات

(4) Basic Constructions---------------------16 to 19 ---------------- ڈرائینگ کے بنیادی نقشے

(5) Geometrical Constructions-------------- 20 to 38 ---------------- جامیٹری کے قواعد پر مبنی نقشے

(6) Conic Sections---------------------------39 to 64 ---------------- مخروط کے قطع کیئے ہوئے حصے

(7) Scales-------------------------------------65 to 87 ---------------- اسکیل (تناسب)

(8) Projections of Points-------------------- 88 to 102 ---------------- نکات کے تصورات کے خاکے

(9) Projections of Solids-------------------- 103 to 116 ---------------- مختلف طرح کی اشیاء کے تصورات کے خاکے

(10) Isometric Projections------------------ 117 125 ---------------- آئیسومیٹرک پراجکشن (تصورات)

(11) Building Drawing----------------------- 126 to 136 ---------------- بلڈنگ ڈرائینگ

(12) Stairs----------------------------------- 137 to 142 ---------------- سیڑھیاں

(13) Brick and Brickworks------------------ 143 to 150 ---------------- اینٹ اور اینٹ کے کام

(14) Septic Tank----------------------------- 151 to 151 ---------------- سیپٹک ٹینک

(15) Trusses----------------------------------152 to 159 ---------------- ٹرسیس

# شکریہ

اللہ تعالیٰ کا شکر گزار ہوں کہ سرکارِ دو عالم ﷺ کے اس غلام کو قابلیت و صلاحیت عطا کی جس کی وجہ سے اس کتاب کو لکھنے اور اشاعت کرنے کا کام تکمیل ہو سکا۔

دار السلام کواپریٹیو بنک کا مشکور ہوں جس نے کتاب کی اشاعت کے لیے قرض فراہم کیا

فروغ اردو نئی دہلی کے ادارے سے مالی معاونت کیلئے درخواست کی گئی ہے اگر منظوری مل جائے تو بھی شکر گزار رہوں گا۔

## Drawing Instrument & Material

Engineering Drawing is the language of engineers. The accuracy and neatness of engineering drawing depends on the quality of the instruments used. The drawing can be well prepared with good instruments. A comprehensive knowledge of the drawing instruments, material and drawing practices will enable students to prepare accurate and neat drawings. The different drawing instruments and materials, methods of using them are explained below.

The following list of instruments and other drawing material is required for the students.

(1) Drawing Board which should be fixed on the stand.
(2) Mini Drafter (without error)
(3) Protractor
(4) Instrument Box
(5) French Curves
(6) Drawing Paper
(7) Drawing Pencils (HB, 1H, 2H, etc)
(8) Pencil Sharpner
(9) Sand Paper (for sharpening the pencils)
(10) Drawing Board Clamps
(11) Pencil Eraser (Rubber) etc.

A **Drawing Board** is rectangular in shape and is made of strips of well seasoned soft wood, and the two battens fixed at the back of the Drawing Board.

The Drawing Board should be fixed on the metallic stand or kept any other table, with its working surface sloping downwards towards the student for convenience.

## ڈرائنگ کے کام کیلئے درکار اشیاء اور آلات

انجینئرنگ ڈرائنگ کو انجینئروں کی زبان کہا جاسکتا ہے۔
جسکا اظہار نقشوں سے کیا جاتا ہے۔ نقشوں کے کام میں صفائی و درستگی، استعمال ہونے والے آلات کی قسم پر منحصر ہوتی ہے۔ اچھے آلات سے نقشہ بہتر بنے گا۔ ڈرائنگ کے کام کے آلات کے متعلق معلومات اور ڈرائنگ کرنے کی مشق کرنے سے طالب علم صاف و درست نقشے بنانے کی قابل ہو جاتے ہیں۔

مختلف قسم کے آلات، اشیاء اور ان کو استعمال کرنے کے طریقے۔

(1) ڈرائنگ بورڈ، جو اسٹانڈ پر لگایا جائے گا۔ (2) منی ڈرافٹر
(3) پرٹراکٹر (4) آلات کا بکس (5) قوسیں بنانے کیلئے آلات (6) ڈرائنگ کیلئے کاغذ
(7) ڈرائنگ کرنے کیلئے پنسل جو (HB, 1H, 2H) کے اقسام کے ہوں۔
(8) پنسل چھلنے کا شارپنر (9) سینڈ پیپر (10) ڈرائنگ بورڈ کیلئے کلپ
(11) پنسل کی لکیروں کو مٹانے کیلئے ربر وغیرہ

ڈرائنگ بورڈ مستطیل کی شکل میں لکڑی کے سیدھے ٹکڑوں (Battens) سے بنا ہوتا ہے۔ جو آپس میں جڑائے جاتے ہیں۔ ڈرائنگ بورڈ کو کسی لوہے کے اسٹانڈ پر جکڑ دینا چاہیئے یا کسی میز پر، طالب علم کی جانب جھکا ہوا رکھیں تاکہ ڈرائنگ کے کام میں سہولت ہو۔

ڈرائنگ کے آلات میں مثلث نما (Set Squares) ہوتے ہیں۔ جن میں سے اتاری گئی لکیریں، نقشے و غیر شفاف ہونے سے نظر آتے ہیں۔ آجکل یہ پلاسٹک کے مادے سے

Nowadays **Set-Squares** are made of transparent materials, the lines underneath can be easily seen. The Set-Square are triangular in shape and one of the angles is a right angle.

Semi Circular **Protractors** are generally made of transparent plastic material, the working edge of **Protractor** is usually bevelled.

The Semi-Circular **Protractor** is about 100mm in diameter and is graduated at every 10° interval readable from both the ends. The straight line that is marked joining 0° & 180° is called the base of the Protractor. The Centre of the base is marked by a line perpendicular to it.

The **Compass** is the most frequently used element in the instrument box. It is used for drawing circles with pencil. It consists of two legs hanged together at the top end (fig IM3). An adjustable pointed needle is fitted at the lower end of one leg. A pencil lead is inserted at the lower end of the other leg which is provided with a knee joint.

For drawing circles of small diameter and arcs of comparatively smaller radii, **Small Bow Compass** (fig IM6) is used.

**Divider** also consists of two legs hinged together at the top end. A steel point is provided at the lower end of each leg. (fig IM7)

**French Curves** are also made of transparent material. These are used to draw curved lines.

**Drawing Pencils** is the most important tool used in engineering drawing. Drawing Pencils are made in different grades. The "HB" grade pencil is medium soft and dark in black colour, whereas 1H, 2H, grade pencils hard and light in black colour. "HB" Pencil is used for free hand works. Thin and light lines drawn by 1H & 2H pencils.

بنائے جاتے ہیں۔ یہ مثلث نما آلات کا ایک زاویہ، (90) درجے کا ہوتا ہے۔
نصف دائرہ کی شکل (Semi Circular Protector) کا آلہ میں سے بھی ڈرائنگ کے نقشے، لکیریں وغیرہ نظر آتی ہیں۔ اس کا کنارہ نوک دار بنایا جاتا ہے۔ اور یہ آلہ بھی شفاف ہوتا ہے۔

آلات کے بکس میں کمپاس (Compass) زیادہ استعمال ہونے والا آلہ ہے یہ پنسل سے دائرا اتارنے نے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کے دو نوک دار سرے ہوتے ہیں جو اوپر سے جڑے ہوتے ہیں۔ اوپر کے حصے میں ایک سوئی لگی ہوئی ہوتی ہے جس سے کمپاس کے پروں کو دور یا نزدیک کیا جاتا ہے۔ ایک سرا محور پر ٹکایا جاتا ہے اور دوسرے سرے پر پنسل کی نوک لگائی جاتی ہے۔ پنسل لگانے کیلیے الگ حصہ ہوتا ہے جو کمپاس کے سرے سے جڑا ہوتا ہے۔

چھوٹے نصف قطر کے دائرے اور قوسیں اتارنے کیلیے چھوٹا کمپاس استعمال ہوتا ہے قوسیں اتارنے کے آلات (French curves) شفاف پلاسٹک کے مادے سے بنے ہوتے ہیں۔

انجنیئرنگ ڈرائنگ کرنے کیلیے پنسل ایک اہم آلہ ہے۔ ڈرائنگ پنسل مختلف طرح کے ہوتے ہیں۔ جیسے (HB) پنسل نرم اور گہرا ہوتا ہے جبکہ (1H) اور (2H) پنسل سخت اور ہلکے سیاہ رنگ کے ہوتے ہیں (HB) پنسل سے اصل نقشے جیسے دائرے، قوسیں، اور کئی طرح کے نقشے اتارے جاتے ہیں۔ باریک اور ہلکی سیاہ لکیریں (1H) اور (2H) پنسل سے اتاری جاتی ہیں۔

**Drawing Pins** are used to fix the drawing sheet on the drawing board at the required place. Frequent use of pins spoiled the surface of the board. It is better to use board clamps instead of pins.

**Eraser (Rubber)** is used to remove the extra lines and line drawn by mistakes. The eraser used should be such that the surface of the drawing paper is not spoiled in any way. Use of eraser should be minimize by proper planning.

*Note :* Figures for Drawing Instrument & Material will be shown in the next pages.

ڈرائنگ پن (سوئی) ڈرائنگ کے کاغذ کو بورڈ پر لگانے کیلئے استعمال ہوتے ہیں۔ اس کا زیادہ استعمال بورڈ کو خراب کردیتا ہے اس کے بجائے کلاپس (Clamps) استعمال کئے جاسکتے ہیں۔

ربر کا استعمال لکیروں اور نقشوں کو مٹانے کے لئے ہوتا ہے۔ اسکا استعمال، صحیح ڈھنگ سے نقشے اتارنے سے کم ہوسکتا ہے۔ جہاں تک ہوسکے ربر کا کم استعمال کریں۔ اور نقشہ اتارنے سے قبل اچھی طرح ذہنی طور سے تیار ہوجائیں۔

# Lines, Lettering

Technical Drawing are the main line of communication between the originator and user, between a consultant and his client. Neat well executed technical drawing helps to establish confidence. Much efforts and thoughts is needed with respect to lettering, and spacing in order to produce an acceptable drawing of high standard.

The following notes of details will assist the draughtsman to improve the technique of lettering.

Writing of notes, names and other important particulars on a drawing is called <u>**Lettering**</u>. It is an important part of a drawing. Lettering should be done properly in clear, legible and uniform style. Efficiency in the art of lettering can be achieved by careful and continuous practice.

<u>**Single-Stroke-Letter :-**</u> The thickness of the lines of the single-stroke letters is obtained in one stroke of the pencil. It means that the thickness of the line of the letters should be uniform. The horizontal lines of letters should be drawn from left to right and vertical or inclined from top to bottom.

Single Stroke Letters are of two types:

(I) VERTICAL (ii) INCLINED

Both the Vertical and Inclined Letters and numerals are suitable for general use. Inclined letters lean to right the slope being (15°) to right from Vertical Line. or 75° to the Horizontal Line from right hand side. The dimensions for letters, Vertical and Inclined depends upon the size of the drawing and the purpose for which it is prepared.

Single-stroke inclined capital letters and figures are shown in (fig.LT-1). The lower-case letters are usually used in architectural drawings. Vertical and Inclined lower-case

# حروف اور لکیریں

ٹیکنیکل ڈرائنگ، تخلیق کرنے والے شخص اور اسکے استعمال کرنے والے فرد کے درمیان ایک رابطہ کا کام کرتا ہے۔

یہ مشورے دینے والے فرد اور اسکے گاہک کے درمیان ربط پیدا کرتا ہے۔ اچھے، صاف و درست تکنیکی نقشوں سے صحیح طور سے کام انجام پائیں گے۔ حروف کو لکھنے سے قبل ذہنی طور سے تیار ہونا چاہیئے۔ حروف کی لکھائی اور ان کے درمیان کی جگھوں کا خیال رکھنا ضروری ہوگا۔ تاکہ ڈرائنگ کا کام معیاری ہو سکے۔ ڈرائنگ کے کام کیلئے ذیل میں دی گئی تفصیلات مددگار ہے۔

تفصیلات لکھنے، نام اور دوسرے اہم تفصیلات بتانے کے ڈرائنگ کے کام کو(Lettering) کہا جاتا ہے۔ یہ ڈرائنگ کا اہم کام ہے۔ حروف لکھنے کا کام(Letter-ing)صاف دکھائی دینے والا، مناسب اور صحیح طور سے کیا جانا چاہیئے۔ اس کام میں مہارت حاصل کرنے کیلئے مسلسل مشق اور ذہانت کی ضرورت ہوتی ہے۔

<u>سنگل اسٹروک لیٹر</u> : یعنی ایسے انگریزی حروف جن کی موٹائی مناسب انداز میں ہو۔ اور یہ پنسل سے ایک ہی کوشش میں لکھے جائیں یعنی لکھنے کے دوران پنسل کی نوک کاغذ کے اوپر سے نہ اٹھنے پائے۔ ان حروف کو لکھنے کیلئے افقی لکیریں اور کھڑی لکیریں اتارنی ہونگی۔ افقی لکیریں، بائیں سے دائیں جانب کھڑی اور جھکاؤ رکھنے والی لکیریں اوپر سے نیچے کی جانب اتاری جانی چاہیئے۔ سنگل اسٹروک حروف دو طرح کے ہوتے ہیں

(i) کھڑے(Vertical) (ii) جھکاؤ رکھنے والے(Inclined)

alphabets are shown in figures respectively. The width of the majority of letters is equal to the height.

All letters should be uniform in shape, slope, size, shade and spacing. The shape and slope of every letter should be uniform throughout a drawing for maintaining uniformity in size thin and light guide-lines may first be drawn and lettering may then be done between them. The shade of every letter must be the same as that of the outlines of drawings, i.e., intensely black.

Draw Thin Horizontal lines 4mm equally spaced upto 24mm. The total Height of the lines should be 24mm.

Draw thin Vertical line 4mm equally spaced upto 24mm width and complete the square. Such type of each square contains 24 squares of size 4mm x 4mm, keep the distance between each block 8 mm. Draw (26 numbers) square blocks for (26) capital letters and 10 (nos) square blocks for numbers. Similarly draw inclined square blocks of 24mm for inclined lettering and numbering.

Then draw vertical and inclined capital letters and numbers, as shown below in the reduced size.

{Draw here all vertical & inclined capital letters and numbers}.

For small letters draw thin lines 4mm equally spaced upto 24mm, and make square block of 16mm x 16mm for vertical as well as small letters. . The following small letters shown below in the reduced size.

{Draw here all vertical & inclined small letters}

The direction of writing all letters and numbers are shown figures

**LINES :-** A definite system of lines is used in Engineering

دونوں کھڑے اور جھکاؤ رکھنے والے انگریزی حروف اور اعداد، استعمال کیلئے مناسب ہوتے ہیں۔ جھکاؤ رکھنے والے حروف سیدھے، جانب جھکے ہوئے ہونگے اور یہ افقی لکیر سے 75 کا زاویہ یا کھڑی لکیر سے 15 کا زاویہ بنائیں گے۔ ان حروف کی لمبائی و چوڑائی مختلف ڈرائنگ کے کام کے لحاظ سے مختلف ہوتی ہے۔

ذیل کے خاکوں میں سنگل اسٹروک کھڑے اور جھکاؤ رکھنے والے انگریزی حروف بتائے جارہے ہیں۔ چھوٹے انگریزی حروف جیسے (a, b, c, - - - - -) عموماً آرکیٹیکچر ڈرائنگ کے کاموں میں استعمال ہوتے ہیں۔ کھڑے اور جھکاؤ رکھنے والے چھوٹے انگریزی حروف ذیل کے خاکوں میں دیئے جارہے ہیں۔ تمام حروف کی چوڑائی اس کی لمبائی کے مساوی ہوتی ہے۔

تمام حروف مناسب موٹائی، لمبائی اور چوڑائی کے ہونے چاہئیں۔ ان کے درمیان جگہ بھی مساوی رکھی جانی چاہیئے اور یہ جھکاؤ بھی یکساں رکھتے ہوں۔ لکیریں ہلکے سیاہ رنگ کی ہوں اور انگریزی حروف و اعداد دبیز اور گہرے سیاہ رنگ کے ہونے چاہیئے۔ اس کیلئے (HB) پنسل استعمال کریں اور لکیریں اتارنے کیلئے (1H, 2H) پنسل استعمال کرنے ہونگے۔

حروف اتارنے کیلئے 4 ملی میٹر کے فاصلے سے 24 ملی میٹر تک ہلکی سیاہ کھڑی اور آڑی (افقی) لکیریں اتاری جائیں۔ اور ان بنائے گئے مربعوں کے درمیان جگہ چھوڑی جائے۔ جیساکہ خاکوں میں بتایا جارہا ہے۔ ہر ایک مربع (24 x 24) ملی میٹر کا ہونا چاہیئے۔ اور کسی دو مربعوں کے درمیان 8 ملی میٹر کی جگہ رکھی جائے۔ کھڑے اور آڑے (جھکاؤ رکھنے

drawing in order to describe different objects completely and accurately. Each line in a drawing has a definite measuring and is executed in a specific way to defined the shape and size of the object. Different types of lines, their thickness and applications are outlined in this section.

**TYPES OF LINES :-** The description and application of different lines are given in table.

**PRINCIPAL LINES OR OUTLINES :-** The lines drawn to represent the visible edges and the surface boundaries of objects are called principal lines are outlines. These are continuous thick lines.
( Example :-A )

**SECTION LINES :-** These are used to indicated the cut surfaces of objects in sectional views. They are continuous lines inclined at 45° to the axis or to the main outline of the section. Spacing between these hatching lines is uniform and should be chosen in proportion to the size of the hatched section. These lines are thin (Example :- B)

**CONSTRUCTION LINES :-** These lines are used for constructing drawings - They are continuous thin lines. (Example:B)

**DASHED LINES :-** Hidden features of objects are shown by lines made up of short dashes, spaced at equal distances. The points of intersection of these lines with the outlines or another hidden line should be clearly indicated. These lines are dashed thick or dashed thin. On any one drawing only one type of line should be used, (chain line) ( Example :- D )

**CENTRE LINES :-** These lines consist of alternate long and short dashes, evenly spaced. They are drawn at the centre of the figures symmetrical about an axis or both the axes. They are extended beyond the boundary of the figure by a short distance. These lines are thin.



والے)حروف کی تعداد کے مطابق(26)، (26)مربعے اتارے جائیں اور اعداد کیلئے (10)مربعے بنائے جائیں۔

چھوٹے انگریزی حروف کیلئے 4 ملی میٹر کی جگہ رکھی جائے لکیریں آڑھے اور کھڑے اتار جائیں۔ اسی طرح جھکاؤ رکھنے والے حروف کیلئے بھی لکیرں اتاریں ۔ (26)مربع کھڑے حروف (Vertical Letters) کیلئے اور(26) معین (جھکاؤ رکھنے والے)حروف کیلئے اتارے جائیں۔ذیل میں خاکے دیئے جارہے ہیں۔اور حروف لکھنے کے طریقے بھی بتائے جارہے ہیں۔

لکیریں : کسی شئے کو صحیح اور بہتر طور سے بتانے کیلئے لکیریں اتارنے کے قواعد ہوتے ہیں۔ ہر ایک، لکیر ڈرائنگ کے نقشے میں اپنی مستقل لمبائی رکھتی ہے اور یہ مختلف طرح کی لکیریں اوران کی موٹائی اور استعمال کو ذیل میں تحریر کیا گیا ہے۔

(لکیروں کی قسمیں) (i) بڑی، خاکے بنانے کی لکیریں ( Principal Lines) یا (Out lines) کہلاتی ہیں یہ لکیریں کسی شئے کے دکھائی دینے والے کناروں اوران کی سطحوں کو بتانے کیلئے استعمال کی جاتی ہیں۔یہ لکیریں مسلسل اور دبیز و گہری ہوتی ہیں۔

(ii) سیکشن اتارنے کی لکیریں : یہ لکیریں کسی شئے کے قطع کئے گئے حصے کو بتانے کیلئے استعمال ہوتی ہیں۔یہ تسلسل میں ہوتی ہیں اور (45) درجہ کا زوایہ محور کی لکیر یا خاکے کی لکیروں سے بناتی ہیں۔ان کے درمیان مستقل و مناسب جگہ رکھی جاتی ہے یہ باریک لکیریں ہوتی ہیں۔

کنسٹرکشن کی لکیریں : یہ ڈرائنگ کے نقشے بنانے کیلئے استعمال ہوتی ہیں۔یہ باریک تسلسل

**DIMENSION LINES :-** These lines are continuous and thin (Example :- B)

**PROJECTION LINES :-** These lines are continuous and thin. They extend slightly beyond the respective dimension lines. (Example:- B)

**CUTTING PLANE LINES :-** These lines are made up of alternate Long and short dashes, thickened at the ends, bends and changes of direction and thin elsewhere and designated by capital letters. The dashes are evenly spaced and used to show the location of cutting planes.

**BREAK LINES :-** Wavy continuous line drawn free hand or a straight continuous line with zig - zag is used to represent breaks. Only one type used on any one drawing. Straight line with zig - zags is used for production of drawings by machines. These lines are thin.

**BORDER LINES :-** These are continuous lines of minimum thickness of 0.5mm. This are used for defining the frame.

**THICKNESS OF LINE :-** Two thicknesses of lines are used. The ratio of the thick to the thin line shall not be less than 2 : 1.

**NOTE :-** For all views of one piece to the same scale, thickness of the lines should be the same.

**SPACING OF LINES :-** The minimum space between parallel lines, including hatching, should never be less than twice the thickness of the heaviest line.

Note : Figures for Lines & Lettering will be shown in the next pages.

میں پائی جاتی ہیں۔

ڈاشیس اتارنے کی لکیریں: یہ لکیریں چھپے ہوئے حصوں کو بتانے کیلئے استعمال ہوتی ہیں۔ یہ لکیریں مساوی ڈاشیس اور جگہ پر مبنی ہوتی ہیں ان لکیروں اور دوسری طرح کی لکیروں کے حصے قطع کئے ہوئے۔ نکات کو بتانا ضروری ہوگا۔ یہ باریک یا دبیز ڈاشس پر مبنی ہوتی ہیں۔

ڈرائنگ کے کسی نقشے کیلئے کوئی ایک طرح کی لکریں استعمال کی جانی چاہیئے۔

سنٹر لائیں (لکیر): یہ لکیر بڑے اور چھوٹے ڈاش جو مساوی جگہ رکھتے ہوں پر مبنی ہوتی ہے۔ یہ کسی خاکے کے درمیان میں اتاری جاتی ہے یا کسی خاکے کو دو یا چار حصوں میں تقسیم کرتی ہے۔ اور یہ خاکے سے آگے۔ پیچھے کی جانب تک اتاری جاتی ہے۔ یہ باریک لکیر ہوتی ہے۔

ڈائی منشن لائین (لکیر): یہ لکیر تسلسل میں اور باریک ہوتی ہے (جو جدول میں بتائی گئی ہیں)

پراجکشن لائین (لکیر): یہ لکیریں بھی باریک اور تسلسل میں ہوتی ہیں۔ یہ کسی خاکے کے باہر آگے یا پیچھے کی جانب اتاری جاتی ہیں۔

قطع کی گئی سطح کو بتانے کی لکیریں: یہ لکیریں بڑے اور چھوٹے ڈاش پر مبنی ہوتی ہیں۔ اس کے کنارے اور مڑھے ہوئے حصے دبیز ہوتے ہیں۔ آنے والے صفحات میں دیئے گئے جدول میں یہ لکیریں بتائی گئی ہیں۔

بریک لائین (قطع کی گئے حصوں کو بتانے کی لکیریں): یہ لکیروں کو بھی دیئے جدول میں بتایا گیا ہے۔ یہ مسلسل اور تیڑھی میڑھی (Zig Zag) ہوتی ہیں۔ اور باریک ہوتی ہیں۔ اس طرح کی کسی ایک لکیر کو مکمل نقشے میں استعمال کرنا چاہیئے یہ لکیریں مشینوں کے نقشوں میں بھی استعمال کی جاتی ہیں۔

<u>بارڈر لائین (لکیر)</u> : یہ لکیریں تسلسل میں ہوتی ہیں اور ان کی موٹائی (0.5) ملی مٹیر ہوتی ہے
یہ کسی خاکے کو بتانے استعمال کی جاتی ہیں۔



<u>لکیر کی موٹائی</u> : دو طرح کی موٹائی رکھنے والی لکیریں استعمال کی جاتی ہیں۔ موٹی لکیر اور باریک لکیر کا تناسب (2:1) سے کم نہیں ہونا چاہیئے۔

نوٹ : کسی بھی ایک نقشے کیلئے لکیروں کی موٹائی مساوی ہونی چاہیئے۔

<u>لکیروں کے درمیان فاصلہ</u> : متوازی لکیروں کے درمیان کم از کم فاصلہ کسی لکیر کی موٹائی کے دگنا برابر سے کم نہیں ہونا چاہیئے۔









## Types of lines (Table)

| Example | Line width mm | Application |
|---|---|---|
| A Continuous (thick) | 0.7 | Visible edges and outlines |
| B Continuous (thin)<br>Continuous thin Zig-Zag | 0.3 | 1. Dimension lines<br>2. Hatching lines for cross sections<br>3. Leader lines<br>4. Outlines of revolved sections<br>5. Outlines of adjacent parts<br>6. Imaginary outlines and edges |
| C Continuous (thin) irregular | 0.3 | Limits of partial views or sections provided the line is not an axis |
| D Short dashes (thin)<br>Short dashes (thick) | 0.3 | Hidden outlines and edges |
| E Chain (thin) | 0.3 | 1. Centre lines<br>2. Extreme positions of moveable parts |
| F Chain (thick) | 0.7 | Used for surfaces which have to meet special requirement |
| G Chain line 0.3, with thick line 0.7 at ends and at changes in direction, to indicate cutting planes | | Cutting planes which may be in one or more parallel planes. continous planes or intersecting planes<br>Refer to later chapter on Sections for further details and examples |

## سیدھی لکیروں کی قسمیں (دیئے گئے جدول کا ترجمہ)

(A) دبیز سیدھی لکیر تسلسل میں ، جس کی موٹائی 0.7 ملی میٹر ہوتی ہے۔ اور یہ خاکے بنانے میں استعمال کی جاتی ہے۔

(B) باریک سیدھی لکیر تسلسل میں، جس کی موٹائی 0.3 ملی میٹر ہوتی ہے۔ یہ لمبائی و چوڑائی بتانے، سکشن کے حصے، گھومے ہوئے حصوں، خاکوں کے حصے تصوراتی خاکوں اور ان کے کناروں کو بتانے کیلئے استعمال ہوتی ہے۔

(C) باریک ٹیڑھی میڑھی لکیر کسی شئے کے کچھ حصے، اور سکشن کے حدود بتانے کیلئے استعمال ہوتی ہے۔ یہ لکیر (Axis) کیلئے استعمال نہیں ہوگی۔ اسکی موٹائی (0.3) ملی میٹر ہوگی

(D) دبیز اور باریک ڈاش چھپے حصوں اور کناروں کو بتانے کیلئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ اس کی موٹائی 0.3 ملی میٹر ہوگی۔

(E) باریک چین لائین (لکیر) کی موٹائی 0.3 ملی میٹر ہوگی یہ درمیانی لکیروں اور حرکت کی حالت میں میشن کے حصوں کے سرحدات بتانے کیلئے استعمال کی جاتی ہے۔

(F) اس لکیر کی موٹائی 0.7 ملی میٹر ہوتی ہے اور یہ دبیز چین لائین (لکیر) کہلائے گی۔ یہ سطحوں کے خصوصیات بتانے کیلئے استعمال ہوتی ہے۔

(G) چین لائین (لکیر) موٹائی 0.3 ملی میٹر اور اس کے برے 0.7 ملی میٹر دبیز ہوتے ہیں۔ سروں کے علاوہ رخ بدلنے کی جگہوں پر بھی 0.7 ملی میٹر موٹائی لی جاتی ہے۔ جو قطع کی ہوئی سطحوں کو بتانے کیلئے ہوتے ہیں۔

## SYMBOLS AND CONVENTIONS

Symbols and Conventions are used to save time and avoid confusion which would otherwise arise in highly detailed drawings and in interpreting the drawing of materials that look alike.

A Symbol is a sign or mark used to represent an object, idea or process. A Convention is an accepted standard which has been adopted for clarity.

Various types of symbols are shown in the following page.

## علامات ونشانات

علامتیں اور نشانات وقت کی بچت اور شبہات دور کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہیں. یہ علامتیں کسی شئے کی تفصیلات کے مطابق بنائی جاتی ہیں اور یہ ایک دوسرے سے مختلف ہوتی ہیں. ذیل میں مختلف اشیاء کی علامتیں بتائی جارہی ہیں.



BRICK WORK



GLASS



CONCRETE



PLASTER & SAND



METAL SECTIONS



STONE



EARTH



WOODEN



WOODEN



STONE MASONARY

# BASIC CONSTRUCTIONS

TO BISECT A LINE :**Fig. ( GC 1 )**Line AB. Open the compass to more than half the length.With point on A, and then on B, strike an arc above and below the line. Then join the intersection above and below the line.
The line you have constructed divides AB into two equal parts and is at right angles to it.

TO BISECT AN ANGLE : **Fig. ( GC 2 )**Angle XYZ. Place compass point on Y and strike an arc to cut XY and then ZY.
With compass at same setting, place point at are arc on XY.
Strike an arc between the two arms of the angle.
Likewise strike a new arc from the point on ZY.
Where these new arcs intersect, draw a line to point Y. This line will bisect the angle.






Fig. (GC 1)

# ڈرائینگ کے بنیادی نقشے

کسی لکیر کو دو حصّوں میں تقسیم کرنے کا طریقہ:۔

سیدھی لکیر AB کو دو حصّوں میں مساوی تقسیم کرنے کیلئے کپاس (Compass) کے ذریعے لکیر AB کی آدھی سے کچھ زیادہ لمبائی لی جائے۔ لکیر کے دونوں A اور B کو مرکز بنا کر قوس کھینچئے۔ جو ایک دوسرے کو کاٹ دیں گے۔ ان نکات سے گزرتی ہوئی ایک سیدھی لکیر اتاری جائے۔ یہ کھڑی لکیر (Vertical line) دی گئی سیدھی لکیر AB کو دو حصّوں میں تقسیم کرے گی اور یہ لکیر AB پر ($90^o$) درجہ کا زاویہ بنائے گی۔

کسی زاویہ کو دو حصّوں میں تقسیم کرنے کا طریقہ:۔

زاویہ XYZ دیا گیا ہے۔ اسے دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرنے کیلئے کپاس کو نقطہ پر رکھیں اور سیدھی لکیریں XY اور ZY کو قوسیں بناتے ہوئے قطع کریں۔ پھر کپاس کو اسی حالت میں رکھتے ہوئے لکیریں XY اور ZY کے قطع کیے ہوئے نکات سے قوسیں اتاریں جو آپس میں ایک دوسرے کو قطع کریں گی۔ ان قوسوں کے قطع کیئے ہوئے نقطہ سے راس (Y) کو سیدھی لکیر سے ملائیں۔ یہ سیدھی لکیر زاویے (XYZ) کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرے گی۔




Fig. (GC 2)

## TO CONSTRUCT A WELL PROPORTIONED RECTANGLE CREATING A GOLDEN SECTION: Fig. ( GC 3)

First draw a square. Bisect the bottom line to find the mid-point A.
Place your compass point on A and open the compass to the right corner of the square B.
Then scribe an arc to meet the extended base line C.
Complete the rectangle.
The rectangle can be divided into a square, and a rectangle, which is proportionally identical to the original rectangle. The new rectangle can be further subdivided in the same proportion to help fix points of design interest.

## TO FORM A SQUARE AND RECTANGLE INSIDE THE GOLDEN SECTION: Fig. ( GC 4)

Set compass to short side of rectangle from point A. Swing arc to cut long side of rectangle at B and draw perpendicular to C.



Fig. (GC 4)



Fig. (GC 3)

**متناسب مستطیل بناتے ہوئے گولڈن سیکشن اتارنے کا طریقہ:۔**

سب سے پہلے ایک مربع اتاریئے۔ جسکا ضلع 50 ملی میٹر ہو۔ اسکے نیچے کے ضلع کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کریں اور درمیان کے نقطہ کا نام 'A' رکھیں۔
کمپاس کی نوک کو نقطہ A پر رکھیں اور کمپاس کی دوسری نوک کو نقطہ B تک بڑھائیں۔
ایک قوس نیچے کی لکیر کی جانب کھینچیے ۔ یہ لکیر لمبائی میں نقطہ 4 تک بڑی ہو جائے گی۔ پھر ان نکات سے مستطیل بنائیے۔
یہ مستطیل کو مربع اور چھوٹے مستطیل مین تقسیم کیجیئے ۔ چھوٹا مستطیل، اصل مستطیل کے تقابل میں متناسب ہوگا۔ پھر اس نئے چھوٹے م مستطیل سے مزید مربع اور مستطیل بنا سکتے ہیں اور متناسب مستطیل اتار سکتے ہیں۔

**گولڈن سیکشن میں مستطیل اور مربع بنانے کا طریقہ:۔**

کمپاس کی نوک کو مستطیل کے چھوٹے ضلع کے ایک نقطہ A پر رکھیئے ۔ پھر ایک قوس کھینچیے جو مستطیل کے بڑے ضلع کو نقطہ B پر قطع کرتی ہو۔ نقطہ 'C' پر ایک سیدھی لکیر عموداً (Perpendicular) اتاریں۔

CIRCLES WITHIN SQUARES: Diagnols are used to determine centres,**Fig.** ( **GC** 5 ) In the final square, angle A has been bisected to cut the centre line in order to find the centre of the first circle. Take side length of square as 50mm.

CIRLCES WITHIN TRIANGLES: **Fig.** ( **GC** 6)

Start by using the construction shown in GC to bisect each side of the trinagle. Angle DAB is bisected to intersect the line EC to find the centre for the first circle. Use this radius to form the other two circles. (Take side length of Triangle as (50mm)

In **Fig.** ( **GC** 7 ) angle **CEB** is bisected to intersect the line drawn to bisect the angle of the triangle ABC.
Use the distance B to the centre of the circle to find the centres of the remaining two circles.

This construction can be developed into the final trefoil type design **Fig.** ( **GC** 8)



آرائیشی کام (**Tracery Panels**) کے خاکے بنانے کا طریقہ

ڈرائینگ کے اس طریقے میں مثلث، مستطیل، مربع وغیرہ میں دائرہ اتارے جاتے ہیں مربع میں دائرہ اتارنے کیلئے اسکے مقابل کے کونوں (راسوں) کو لکیر سے ملایا جائے جسکو وتر (**Diagnols**) کہا جاتا ہے۔ان وتر کے قطع کیئے ہوئے نقطہ کو مرکز بناکے دائرہ اتاریئے۔
یہاں پر مربع کا ضلع **50** ملی میٹر لیا گیا ہے۔

مثلث میں دائرے بنانے کا طریقہ

مثلث کے ضلع کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کیجیئے۔ پھر زاویہ **DAB** کو دو حصّوں میں تقسیم کرنے کیلئے سیدھی لکیر اسطرح اتاریں کے یہ سیدھی لکیر (**EC**) کو قطع کرتی ہو۔ پھر اس نقطہ قطع کو مرکز بنا کر دائرہ اتارا جائے جو مثلث کے ایک ضلع کو چھوتا ہو بنے گا۔ باقی دو دائرے اسی طریقے سے اتاریئے۔ یہاں یہ مثلث، مساوی الااضلاع ہوگا اور اس کی ایک ضلع کی لمبائی **50** ملی میٹر لی جارہی ہے۔

ذیل کے صفحات میں ایک اور مثلث (**ABC**) میں تین دائرے بنائے گئے ہیں۔
اس مثلث میں زاویہ **CEB** کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ زاویہ **CEB** سے نکلنے والی سیدھی لائین جسے ڈاشیس (-----) سے بتایا گیا ہے۔ یہ مثلث کے ضلعوں کو قطع کرنے والی لائین سے قطع ہوگی اور اس نقطہ کو دائرے کا مرکز بناتے ہوئے دائرہ اتاریں۔ اسطرح دوسرے دائرے بھی وہی نصف قطر کی لمبائی سے اتارے جائیں۔

## Geometrical Constructions

Geometrical operations like division of straight lines and arcs, drawing parallels and perpendiculars, inscribing a regular polygon in a circle and drawing of tangents are based on the principles of plane geometry and hence are termed geometrical constructions. These geometrical constructions are employed in engineering drawings can be considered to be a sum total of a multitude of such constructions. Further, these constructions afford excellent opportunity to develop skill in the use of different drawing instruments. Hence it is essential that every student is conversant with these so that he may use them advantageously while preparing engineering drawings.

It is assumed that students have a clear understanding of the elements of plane geometry so that they will be able to apply the same. The accuracy and the professional appearance should always be aimed in these constructions.

Geometrical constructions relating to straight lines, circles, arcs of circles, regular polygons and tangents to circles and arcs are illustrated in this chapter.

**Fig. ( GC9 )** shows the different quadrilaterals.

## جامیٹری کے قواعد پر مبنی نقشے

کسی سیدھی لکیر کو دو حصّوں میں
تقسیم کرنا یا کسی قوس کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرنا یا ان لکیروں اور قوسوں کو متوازی (Parallel) یا عموداً (Perpendicular) اتارنا، کسی مساوی الاضلاع خاکے (Regular Polygon) کو دائرے کے اندر اتارنا اور مماس (Tangents) اتارنا وغیرہ۔ اسطرح کے ڈرائینگ کے کام کو جامیٹریکل کنسٹرکشن کہا جاتا ہے۔

اسطرح کے ڈرائینگ ایک ساتھ اتارنے کے کام انجنیئر نگ کے نقشوں، خاکوں میں کیئے جاتے ہیں۔ طلباء کو چاہیے کہ اسطرح کے ڈرائینگ میں عبور حاصل کریں
جامیٹریکل ڈرائینگ پر عبور حاصل کرنے سے ہم اسے بہتر طور سے تعمیر کے کاموں میں روبہ عمل لا سکتے ہیں۔ جامیٹریکل کنسٹرکشن جو سیدھی لکیریں (Straight lines) اور دائرے کی قوسیں، مساوی اضلاع پالی گن (Regular polygon) اور مماس (Tangents) جو دائروں پر بنائے گئے ہوں ان موضوعات پر مبنی اس سبق میں تفصیل سے روشنی ڈالی جائے گی۔
مندرجہ ذیل خاکوں میں مختلف طرح کے خاکے (Quadrilaterals) دیئے گئے


(a)


(b)


(c)


(d)

**Fig. (GC 9)**



(e)

(a) Square- Equal sides, adjacent sides perpendicular.
(b) Rectangle- opposite sides equal, adjacent sides perpendicular.
(c) Rhombus- Equal sides; opposite sides parallel but adjacent sides not perpendicular.
(d) Rhomboid- Opposite sides parallel adjacent sides not equal.
(e) Trapezoid- Two sides parallel.
(f) Trapezium- No sides parallel.
a,b,c and d are parallelograms.

**Polygons**

A plane figure bounded by straight lines is called a polygon. If the polygon has equal sides and angles, it is termed a regular polygon. A regular polygon can be inscribed in or circumscribed about a circle.
The regular polygons include:
(i) Pentagon - 5 sides
(ii) Hexagon - 6 sides
(iii) Heptagon -7 sides

ہیں۔ جنکے خصوصیات حسب ذیل ہیں۔
(a) مربع: ۔جسکے تمام ضلع مساوی اور ایک دوسرے پر عموداً (Perpendicular) ہوتے ہیں
(b) مستطیل: ۔جسکے مقابل کے ضلع مساوی ہوتے ہیں اور یہ ایک دوسرے پر عمود بناتے ہیں۔
(c) معیّن: ۔جسکے تمام اضلاع مساوی ہوتے ہیں اور متوازی (Parallel) ہوتے ہیں۔
مگر یہ اضلاع آپس میں عمود نہیں بناتے۔
(d) معیّن کی طرح شکل (Rhomboid) مقابل کے اضلاع متوازی (Parallel) ہوتے ہیں۔اور یہ اسکے متصل (ملا ہو) (Adjacent) اضلاع مساوی نہیں ہوتے۔
(e) ٹراپی زائیڈ (Trapezoid) جسکے صرف دو اضلاع متوازی (Parallel) ہوتے ہیں۔
(f) ٹراپی زیم (Trapezium) جسکے اضلاع متوازی (Parallel) نہیں ہوتے ہیں۔

**پالی گن (کثیر اضلاع کے خاکے) POLYGONS**

پالی گن سیدھی لکیروں سے بنتا ہے۔ اگر یہ سیدھی لکیریں لمبائی میں مساوی ہوں تو اسکو مساوی الاضلاع پالی گن (Regular polygon) کہا جائے گا۔
یہ خاکے دائرے پر اندر یا باہر اتارے جاسکتے ہیں۔
ذیل میں دیئے خاکے (Regular polygon) کہلائیں گے۔

(iv) Octagon - 8 sides
(v) Nonagon - 9 sides
(vi) Decagon -10 sides
(vii) Dodecagon -12 sides



Fig. (GC 10)



Fig. (GC 11)



Fig. (GC 12)

**Fig. ( GC12)** shows a chord, segment and a sector of a cirlce.
A chord is a straight line joining any two points on the circumference of a circle.
A segment is a portion of a circle which is bounded by a chord and an arc.
A sector is a portion of a circle which is bounded by two radii and the corresponding arc.

**To bisect a given circular arc.**
Let AB be the given circular arc drawn with centre O **Fig. ( GC14)** With centres A and B and radius greater than half AB, draw arcs on both sides of AB intersecting each other at R and S. Join RS cutting AB at T. Then, arc AT = arc BT = 1/2 arc AB.
The bisector RS will pass through 0 if produced.

(1)پینٹا گن (Pentagon) جسکے اضلاع (5) پانچ ہوتے ہیں۔
(2)ہیگزا گن (مسدس)(Hexagon) جسکے اضلاع (6) چھے ہوتے ہیں۔
(3) ہپٹا گن (مسبّع)(Heptagon) جو سات (7) اضلاع پر مشتمل ہوتا ہے۔
(4)اوکٹا گن (مثمّن)(Octagon) (7) آٹھ اضلاع پر مشتمل ہوتا ہے۔
(5)نونا گن (Nonagon) (9) نو اضلاع پر مشتمل ہوتا ہے۔
(6)ڈیکا گن (Decagon) دس (10) اضلاع ہر مشتمل ہوتا ہے۔
(7)ڈوڈیکا گن (Dodecagon) بارہ (12) اضلاع ہر مشتمل ہوتا ہے۔

ذیل کے صفحے میں دیئے گئے خاکے دائرہ کا قطعہ (Segment) اور دائرہ کا (Sector) ہے
۔کوئی وتر (Chord) ایک لکیر ہوتی ہے جو دائرے کے محیط (Circumference) کے کوئی دو نکات کو ملاتی ہے۔
دائرے کا قطعہ (Segment) کسی دائرہ کا وہ حصہ ہوتا ہے جو وتر (Chord) اور قوس (Arc) کے اندر پایا جاتا ہے۔قطعہ (Sector) کسی دائرے کا وہ حصہ ہوتا ہے جو نصف قطروں اور قوس سے مل کر بنتا ہے۔




Fig. (GC 13)




Fig. (GC 14)

**To draw a perpendicular to given line**

(a) At any point on it

AB is given line. Perpendicular to AB is to be drawn at N on it.

(i) Suppose N is near the middle of the line (GC A)
With centre N and any convenient radius $R_1$, draw an arc to cut AB at R and S.
With R and S as centres and any radius $R_2$, greater than $R_1$, draw arcs cutting each other at T. Join T and N. This line TN is the required perpendicular to AB at N.

(ii) Suppose N is near an end of the line **Fig. ( GC16)**
With A as centre and AN as radius, draw an arc RS intersecting AB at T.
With T as centre and TN as radius, draw an arc to cut RS at U.
Join U and N. This line cutsAB at V. The line NV is the perpendicular dropped from N.

**23 To divide a given straight line into any number of equal parts**

<u>دائیروی قوس کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرنے کا طریقہ:۔</u>

فرض کرو کہ **AB** ایک دائیروی قوس ہے جو دائرہ کے مرکز '**O**' سے اتاری گئی ہے جسے ذیل میں دیئے گئے خاکے میں بتایا گیا ہے۔ **A** اور **B** پر کمپاس (**Compass**) کی نوک رکھ کر اور **AB** قوس کے آدھے سے زیادہ حصّہ کمپاس پر لے کر قوس **AB** کے دونوں جانب اتاری جائیں جو ایک دوسرے کو '**R**' اور '**S**' پر قطع کریں گی۔ '**R**' اور '**S**' کو ملایا جائے جو قوس **AB** کو نقطہ '**T**' پر قطع کریں گے۔

اسلئے قوس **RS.1/2 AB=AT=BT** لکیر کو اگر بڑھایا جائے تو یہ دائرے کے مرکز '**O**' سے گزرے گی۔

<u>کسی لکیر پر عمود (**Perpendicular**) اتارنے کا طریقہ:۔</u> (**i**)۔**AB** ایک لکیر دی گئی ہے۔ اس پر عمود ایک نکتہ '**N**' پر اتارنا ہے۔ کمپاس کی نوک '**N**' پر رکھی جائے اور کسی بھی لمبائی کا نصف قطر ($R_1$) لے کر قوس اتاری جائے جو لکیر **AB** کو **R** اور **S** پر قطع کرتی ہو۔ پھر **R** اور **S** کو مرکز بنا کر نصف قطر ($R_2$) (جو $R_1$ سے بڑا ہو) سے دو قوسیں اتاری جائیں جو ایک دوسرے کو قطع کریں گی۔ اور نقطہ قطع کا نام '**T**' رکھیئے۔ اور نکات **T** اور **N** کو لکیر سے ملائیں۔ **TN** سیدھی لکیر **AB** کا عمود (**Perpendicular**) ہوگا۔ جو نقطہ '**N**' پر واقع ہوگا۔




Fig. (GC 15)

Let AB be the given line which is to be divided into (say) six equal parts. Draw a line AR inclined at some convenient acute angle at AB.

Step - off six equal divisions of any convenient length along AR starting from A **Fig.** ( GC15) Join B and 6, Draw lines parallel to B6, through the divisions points 1,2,3,4 and 5 cutting AB at 1', 2', 3', 4' and 5'

The points 1', 2', etc. are division points dividing AB **into** six equal parts.

**To draw a regular polygon given one side**

Let it be required to draw a heptagon, this method can be used for drawing regular polygons or any number of sides.

AB is the given side of the required polygon.

With A as centre and radius equal to AB, draw a semi-circle NB.

Divide this semi- circle into as many parts as the number of sides of the polygon (Here it is divided into 7 parts), with a divider by trial and error.






Fig. (GC 16)

**(ii)** فرض کرو کہ 'N' لکیر کے ایک سرے سے قریب واقع ہے کمپاس کی نوک نقطہ 'A' پر رکھیئے اور اسے مرکز بناتے ہوئے اور نصف قطر 'AN' کے مساوی لے کر قوس اتاریں جسکا نام 'RS' بتائیں جو سیدھی لکیر AB کو نقطہ 'T' پر قطع کرے گی۔ پھر نقطہ 'T' کو مرکز بناتے ہوئے اور نصف قطر (TN) کے مساوی لے کر اور ایک قوس اتاریں۔ جو قوس "RS" کو "U" پر قطع کرتی ہو۔ 'U' اور 'N' کو لکیر سے ملائیں۔ یہ سیدھی لکیر، سیدھی لکیر AB کو نقطہ 'V' پر قطع کرے گی۔ 'NV' لکیر عمود (Perpendicular) ہوگا جو نقطہ 'N' سے اتارا گیا ہے۔

<u>دی گئی سیدھی لکیر کو کئی مساوی حصوں میں تقسیم کرنے کا طریقہ:۔</u>

فرض کیجیے کہ ایک سیدھی لکیر 'AB' دی گئی ہے جسکو چھ (6) مساوی حصوں میں تقسیم کرنا مقصود ہے۔ اس سیدھی لکیر کے ایک سرے یعنی سرے A پر ایک لکیر ایسے اتاریں کے یہ دی ہوئی لکیر AB سے زاویہ حادّہ (Acute angle) بناتی ہو۔ $30^{\circ}$ کا زاویہ حادّہ بنا سکتے ہیں۔ اور اس لکیر کی مناسب لمبائی لی جائے جیسے 6 سنٹی میٹر۔ اب ان 6 سنٹی میٹر کو 6 مساوی حصوں میں تقسیم کریں تو ایک ایک حصہ 1 سنٹی میٹر کا ہوگا۔ ان منقسم لکیروں کے نکات (1,2,3,4,5) سے لکیریں اتاریں۔ سب سے پہلے آخری نقطہ سے سیدھی لکیر اتارنا شروع کریں جو دی ہوئی سیدھی لکیر AB کے دائیں سرے کو قطع کرتی ہو۔ پھر باقی




Fig. (GC 17)

Number the division points as 1,2, etc. starting from N.
Draw a line joining A and the second-division point 2. For any polygon, irrespective of the number of sides, the point 2 is always one of the vertices of the polygon.

### Method 1

Draw a perpendicular bisectors of AB and A 2 cutting each other at 0 Fig. ( GC17) With centre 0 and radius equal to OA draw a circle.
With AB as radius, and starting with B cut the cirlce at points R, S, T and U. (Remember that point 2, one of the vertices of the polygon, is already established).

Join BR, RS, ST, TU, U2, to obtain the remaining sides of the required heptagon.

### Special methods of constructing some regular polygons given one side PentagonFig. ( GC19)

Draw AB equal to the given length of the side. Bisect AB. U is the point bisecting AB. Draw BV perpendicular and equal to AB






Fig. (GC 18)

نقطوں سے سیدھی لکیریں متوازی (Parallel) اتاریں۔ یہ لکیریں، لکیر AB کو (1,2,3,4,5) پر قطع کریں گے اور یہ نکات سیدھی لکیر AB کو (6) مساوی حصّوں میں تقسیم کریں گے۔

<u>دیئے گئے ضلع کے لمبائی کے مساوی اضلاع بناتے ہوئے مساوی الاضلاع پالی گن (Regular polygon) اتارنے کا طریقہ:۔</u>

فرض کرو کہ سات (7) اضلاع پر مشتمل خاکہ (ہپٹا گن؛ Heptagon) اتارنا مقصود ہے {یہ طریقہ کسی بھی تعداد کے اضلاع پر مشتمل خاکہ کے ڈرائینگ کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے}

فرض کرو کہ سیدھی لکیر AB دی گئی ہے جسکے مساوی اضلاع پر مشتمل پالی گن اتارنا مقصود ہے۔ نقطہ 'A' کو مرکز بناتے ہوئے اور نصف قطر 'AB' کے مساوی لے کر نصف دائرہ اتاریں جسکا نام 'NB' رکھیں۔ اب اس نصف دائرے کو اتنے مساوی حصّوں میں تقسیم کریں کہ جتنے اضلاع پر مبنی آپکو پالی گن اتارنا مقصود ہے۔ ہپٹا گن کیلئے اس نصف دائرے کو (7) مساوی حصّوں میں تقسیم کرنا پڑے گا۔ پھر ان منقسم حصّوں کے نکات کے نام (---,1,2,3,4) وغیرہ رکھیں جو نقطہ 'N' سے شروع ہوتے ہوں۔ نقطہ 'A' سے نقطہ '2' کو ملاؤ۔ یہ نقطہ '2' ہمیشہ کسی

With U as centre and UV as radius, draw an arc intersecting produced at W. Then AW gives the length of the diagnol of the pentagon.

With B as centre and AW as radius, draw an arc cutting the arc drawn with A as centre and AW as radius at T.

With A as centre and AW as radius, draw an arc intersecting the arc drawn with B as centre and AB as radius at R.

With A and B as centres and AW as radius, draw arcs cutting down each other at S.
Join BR, RS, ST And T The resulting polygon is the required pentagon. **Fig. ( GC 19)**

**Hexagon Fig. ( GC 20)**
With any point 0 as centre and the given length of the side as raduius, draw a circle.
Starting from any point on the circumference of the circle, draw arcs with the same radius (side) to divide the circumference of the circle into six parts. Join the division points to get the required hexagon.

## Circumscription and inscription of polygons

If a regular polygon has each of its vertices on a circle, it is said to be inscribed in the circle; and the circle passing through the sides (i.e., tangential) is said to be circumscribed about the polygon.

بھی پالی گن کا راس (Vertex) ہوگا۔

طریقہ نمبر (1):۔ سیدھی لکیر AB اور (A2) پر عمود اتاریئے۔ جو ان لکیروں کو مساوی حصّوں میں تقسیم کرتا ہوا اور یہ ایک دوسرے کو نقطہ 'O' پر قطع کرے۔

پھر 'O' کو مرکز بنا کر نصف قطر 'OA' کے مساوی لے کر دائرہ اتاریں۔

نصف قطر AB کے مساوی لیں اور دائرہ کو نقطہ B سے قطع کرنا شروع کریں۔

اسطرح (R,S,T,U) کو بھی قطع کیجئے۔ یہ یاد رکھیں کہ نقطہ (2) پالی گن کے راسوں میں سے ایک راس ہے جو کہ اتارا جا چکا ہے۔

TU,ST,RS,QR اور (U2) کو لکیروں سے ملائیں جو پنٹا گن کے اضلاع ہونگے۔

<u>پالی گن اتارنے کا طریقہ جبکہ اسکے ایک ضلع کی لمبائی دی گئی ہو:۔</u>

سیدھی لکیر AB اتاریئے جو دی گئی لمبائی کے مساوی ہو اور اسے دو مساوی حصّوں میں تقسیم کیجئے۔ نقطہ 'U' لکیر AB کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرے گا پھر BV عمود، لکیر AB کے مساوی اتاریں۔

نقطہ 'U' کو مرکز بناتے ہوئے اور نصف قطر کی لمبائی ''UV'' لے کر ایک قوس اتاریں جو نقطہ 'W' پر قطع کرے گی۔ ''AW'' لکیر پنٹا گن کے وتر کے مساوی ہوگی۔

پھر نقطہ B کو مرکز بنا کر اور 'AW' کے مساوی نصف قطر سے ایک قوس اتاریں جو نقطہ ''A'' سے اتاری گئی ہو اور 'AB' کے مساوی نصف قطر کی قوس پر نقطہ 'T' پر قطع کرتی ہو۔

نقطہ 'A' کو مرکز بنا کر اور 'AW' کے مساوی نصف قطر سے اور ایک قوس اتاریں جو نقطہ 'B' سے اور 'AB' کے مساوی نصف قطر کی قوس کو نقطہ 'R' پر قطع کرے گی۔

نقطے A اور B کو مرکز بناتے ہوئے اور نصف قطر 'AW' کے مساوی لے کر قوسیں اتاریئے جو ایک دوسرے کو نقطہ 'S' پر قطع کرتی ہوں۔

BR '' RS اور TA کو لکیروں سے ملائیں۔ جو خاکہ حاصل ہوگا وہ مقصود پنٹا گن (Pentagon) ہوگا۔

## To inscribe a regular polygon of any number of sides in a given circle

Draw the given circle. Draw radial lines from the centre in such a way that the angle between any two of them is equal to $360^{0}/n$ where n is the number of sides of the polygon. Mark the points of intersection of the radii with the circumference of the circle. Join these points in proper sequences to get the required polygon having n sides.

<u>ہیگزاگن (مسدس){Hexagon} اتارنے کا طریقہ:۔</u>

نقطہ 'O' کو مرکز بنا کر اور نصف قطر دی گئی ضلع کی لمبائی کے مساوی لے کر دائرہ اتاریئے۔ پھر دائرے کے محیط پر کہیں سے بھی قوس اتارنا شروع کریں۔ جو دائرے کو قطع کرتے ہوں۔ اسطرح مسدّس (ہیگزاگن) چھے (6) حصّوں میں تقسیم ہو جائے گا۔ پھر لکیروں کی مدد سے ان قطع کئے گئے قوسوں کے نکات کو آپس میں ملایئے۔ جس سے مسدّس کا خاکہ تیار ہوگا۔



Fig. (GC 19)



Fig. (GC 21)



Fig. (GC 20)



Fig. (GC 22)

**To construct a regular hexagon given the distance across corners Fig. ( GC 21)**

Distance across corners of a hexagon is actually the diameter of the circle circumscribing the hexagon.

Draw the circle with PQ/2 as a radius.

With P and Q as centres and with the same radius, draw arcs cutting the circle at points 2, 1, 3 and 4.

Join P1, 13, 3Q, Q4, 42 and 2P to get the required hexagon.

**To construct a regular hexagon given the distance across flats Fig. ( GC 22)**

Distance across flats is actually the diameter of the inscribed circle.

Draw this circle.

Draw tangents to this circle with $30^o$- $60^o$ set square. The resulting polygon is the required hexagon.



**مساوی الاضلاع پالی گن(Regular polygon)**

**کے راسوں کے اطراف اور راسوں کے اندر دائرہ اتارنے کا طریقہ:۔**

اگر کسی مساوی الاضلاع پالی گن کے راس میں دائرے پر پائی جاتے ہوں تو ایسے خاکے کو (Inscribed in circle) کہا جائے گا۔ اور اگر دائرہ ضلعوں کو چھوتا ہوا گزرے گا تو اسے (Circumscribed about the polygon) کہا جائے گا۔

**کسی مساوی الاضلاع پالی گن کے راسوں کو دائرے پر اتارنے کا طریقہ:۔**

مساوی الاضلاع پالی گن کے ضلع کی لمبائی کے مساوی نصف قطر سے دائرہ اتاریئے۔ پھر مرکز سے دائرے کے محیط کی جانب لکیریں اتار دیں۔ ان لکیروں کے درمیان کا زاویہ $(360^o/n)$ کے مساوی ہونا چاہیے۔ جہاں 'n' سے مراد ضلعوں کی تعداد ہے۔ نصف قطر، دائرے کے جن نکات پر قطع کریں انکے نام رکھیئے۔ پھر ان نکات کو سیدھی لکیروں سے ملائیں جن سے مقصود مساوی الاضلاع پالی گن بنے گا۔ (صفحہ کا اختتام)

**مسدس مساوی الاضلاع (Regular Hexagon) اتارنے کا طریقہ:۔**

**جسکے ضلع کی لمبائی دی گئی ہو:۔** کسی مسدس مساوی الاضلاع کے راسیں (Vertices) اگر دائرہ کے محیط پر واقع ہوں تو اسکے ضلع کی لمبائی دائرے کے نصف قطر کے مساوی ہوتی ہے۔

## TANGENCY

**Fig.** ( **GC** 23 ) shows a belt connecting two pulleys. Contact takes place at points C,D,E and F and these are known as tangency points. Lines CD and EF are tangents to the two circles and AF, AC, BD and BE are known as normals. The tangent makes an angle of $90^{0}$ with its normal. The case shown gives a typical engineering application of external tangents.

**To draw a tangent to a circle**

(a) At any point P on the circle with 0 as centre, draw the given circle. P is any point on the circle at which tangent is to be drawn**Fig. ( GC 25)**

Join 0 with P and produce it to P' so that OP = PP'

With 0 and P' as centres and a length greater than OP as radius, draw arcs intersecting each other at Q.

Draw a line through P and Q. This line is the required tangent that will be perpendicular to OP at P.

(b) From any point P outside the circle

With 0 as centre, draw the given circle. P is a piont outside the circle from which tangent is to be drawn to the circle **Fig.(GC 24)**

Join 0 with P. With OP as diameter, draw a semi-circle intersecting the given circle at M. Then, the line drawn through P and M is the required tangent.

If the semi- circle is drawn on the other side, it will cut the given circle at M'. Then the line through P and M' will also be a tangent to the circles from P.

اسلئے مسدس کے ضلع کے برابر نصف قطر سے دائرہ اتاریں پھر نکات Pاور Q کو مرکز بنا کر اور وہی نصف قطر سے قوسیں اتاریں جو دائرے کے نکات '2'1'3'4 پر قطع کرتے ہوں۔ 'P1' 13 'Q3'24 کو اور P2 کو سیدھی لکیروں سے ملائیے جس سے مقصود مسدس مساوی الاضلاع بنے گا۔

<u>مسدس مساوی الاضلاع بنانے کا طریقہ اگر اسکے وتر کی لمبائی دی جائے:۔</u>

مسدس مساوی الاضلاع کے وتر کی لمبائی اصل میں اسکے راسوں پر اتارے جانے دائرے کا قطر (Diameter) ہوتا ہے۔ نصف قطر سے دائرہ اتاریئے۔ پھر اس پر مماس (Tangents) '$30^{0}$ درجے اور $60^{0}$ درجے کے زاویوں سے اتاریں۔ حاصل ہونے والا پالی گن مسدس مساوی الاضلاع ہوگا۔

## مماس اتارنے کا طریقہ {TANGENCY}

ذیل میں دیئے گئے خاکے دو چرخیوں (Pulleys) پر بیلٹ (Belt) بتایا گیا ہے۔
اگر نکات C 'D 'E اور F پر سیدھی لکیریں اتاری جائیں تو یہ ایک ایک نقطوں کو چھوتی ہوئی گزریں گی اور یہ نکات (Tangency points) کہلائیں گے۔ سیدھی لکیریں CD اور EF اور BE کو (Normals) نارمل کہا جائے گا۔ Fig. (GC 23)

مماس (Tangents) '(Normal) کے ساتھ $90^{0}$ درجے کا زاویہ بنائیں گے۔ اسطرح کے خاکے انجینیر نگ کے کئی طرح کے عملی مقاصد کیلئے استعمال ہوتے ہیں۔

